مرزا شاعری ترک کر چکے تھے۔ لیکن ذوق کی زندگی میں انہیں استاد مقرر کرنا بہادر شاہ جیسے وضعدار بادشاہ کے لئے ناممکن تھا۔ اس کے باوجود اس نے انہیں درباری مورخ مقرر کیا۔ نجم الدولہ دبیر الملک نظام جنگ کا خطاب عطا کیا۔ اور چھ سو روپیہ سالیانہ مقرر کیا۔ جب ہم یہ خیال کرتے ہیں کہ ذوق کا ابتدائی مشاہرہ صرف پانچ روپے ماہوار تھا۔ تو غالب کا یہ وظیفہ کسی طرح کم معلوم نہیں ہوتا۔ تحفے تحائف بھی ملتے رہے۔ یہ صحیح ہے۔ کہ عہد اکبری و شاہ جہانی میں شعرا کی جو قدر ہوتی تھی۔ وہ بہادر شاہ نے نہ کی لیکن وہ کر ہی کیسے سکتے تھے۔ جب زمانہ ہی بدل چکا تھا ؎

زمانہ دگر گونہ آئیں نہاد
شد آں مرغ کو بیضہ زریں نہاد

مرزا عبد الرحیم خان خاناں کے متعلق مشہور ہے کہ اس نے ایک شاعر کی اس درخواست پر کہ میں نے ایک لاکھ روپیہ کبھی نہیں دیکھا۔ اس کے سامنے لاکھ روپے کا ڈھیر لگا کر اسے بخش دیا۔ لیکن بیچارے بہادر شاہ نے شائد خود بھی ایک لاکھ روپیہ کبھی نہ دیکھا تھا۔ وہ اس طرح کی فیاضی کیسے کرتا۔

سر والٹر رالے انگریزی کے مشہور شاعر ملٹن کے متعلق لکھتا ہے کہ "ملٹن کا سب سے بڑا مداح ملٹن ہے۔ اور جو کوئی ملٹن کی تعریف لکھے گا۔ اُسے ملٹن کے اپنے خیالات ہی مختلف الفاظ میں ادا کرنے پڑیں گے" یوں تو شاعرانہ خود نمائی میں ہمارے سب شعرا مغربی شعرا سے بہت آگے ہیں۔ لیکن رالے نے ملٹن کے متعلق جو کچھ لکھا ہے۔ وہ غالب پر لفظ بلفظ صادق آتا ہے۔ لوگ ڈاکٹر بجنوری کے "مقدس وید اور دیوان غالب" والے فقرے کو دُہراتے ہیں۔ اور اُسے خوش اعتقادی اور مبالغے کا انتہائی اظہار سمجھتے ہیں۔ لیکن آخر بجنوری نے غالب ہی کے دو فارسی اشعار لکھ کر شاعرانہ نثر میں فقط ان کی تشریح کر دی تھی ؎

گر شعر و سخن بدہر آئیں بودے دیوانِ مرا شہرتِ پرویں بودے
غالب اگر ایں فنِ سخن دیں بودے آں دیں را ایزدی کتاب ایں بودے

مرزا اپنی تعریف میں بھی وہی مبالغہ روا رکھتے تھے۔ جو مدحیہ قصائد میں ممدوح کی تعریف میں کرتے تھے۔ اسے لفظ بلفظ صحیح ماننا مذاقِ سلیم کو گوارا نہیں۔ اور یہ امر افسوس ناک ہے کہ کلام غالب کی

موجودہ شہرت اور مرزا کے معاصرین کی مزعومہ اور مفروضہ قدر شناسی سے یہ خیال بہت عام ہوگیا ہے کہ ایک شاعر کی صحیح قدردانی اس کے اپنے زمانے یا ملک میں نہیں ہو سکتی۔ اور آج ایسے شعرا پیدا ہو گئے ہیں۔ جو جرمن زبان کا ایک لفظ نہیں جانتے۔ لیکن اپنا اردو کلام جرمن قوم کے نام معنون کرتے ہیں یعنی ہندوستان میں تو شعر فہم کوئی نہیں رہا۔ ان حضرت کے کلام کو اگر کوئی سمجھ سکتا ہے۔ تو وہ جرمن قوم کے افراد ہیں۔ ہم شاعرانہ تعلّی کو (اگر اسے شاعرانہ تعلّی ہی سمجھا جائے) بہت بڑا عیب نہیں گنتے۔ لیکن موجودہ شاعروں اور ان کے حواریوں کی یہ روش کہ ناظرین کو اپنے اشعار کی خوبیوں سے واقف کرنے کی بجائے انہیں مرعوب کرکے اور ان کی قابلیت جتا کر داد لی جائے۔ کسی طرح قابلِ تحسین نہیں۔ اور ہمیں افسوس ہے کہ اس طرزِ استدلال کے عام ہونے کی ایک وجہ غالبؔ کی موجودہ شہرت اور یہ خیال ہے کہ اپنے زمانے میں اُن کی صحیح قدر نہیں ہوئی ؎

**حُلیہ** ہم نے پہلے حصے میں غالبؔ سے منیر بلگرامی اور عزیز لکھنوی کی ملاقات کا حال درج کیا ہے۔ جس سے مرزا کی اخیر عمر کی کمزوری اور ان کی وضع قطع کا حال معلوم ہو گیا ہوگا۔ لیکن مرزا نے اپنے شاگرد مرزا حاتم علی بیگ مہر کے نام ان کی تصویر ملنے پر جو خط لکھا ہے۔ وہ اس بارے میں نہایت جامع ہے۔ اس میں نہ صرف مرزا کے ایام جوانی کی ایک دلآویز تصویر ہے۔ بلکہ ان کی جدّت پسندی اور امتیازی رنگ قائم رکھنے کی خصوصیت پر بھی روشنی پڑتی ہے۔ ہم اس خط میں سے ایک طویل اقتباس درج ذیل کرتے ہیں ؎

"تمہارا حلیہ دیکھ کر تمہارے کشیدہ قامت ہونے پر مجھ کو رشک نہ آیا۔ کس واسطے کہ میرا قد بھی درازی میں انگشت نما ہے۔ تمہارے گندمی رنگ پر رشک نہ آیا۔ کس واسطے کہ جب میں جیتا تھا تو میرا رنگ چنپئی تھا۔ اور دیدہ ور لوگ اس کی ستائش کیا کرتے تھے۔ اب جو کبھی وہ اپنا رنگ یاد آتا ہے۔ تو چھاتی پر سانپ سا لوٹ جاتا ہے۔ ہاں مجھ کو رشک آیا اور میں نے خون جگر کھایا تو اس کلمہ پر کہ ڈاڑھی خوب گھنی ہوئی ہے۔ وہ مزے یاد آگئے۔ کیا کہوں جی پر کیا گزری بقول شیخ علی حزیں ؎

تا دسترسم بود زدم چاک گریباں
شرمندگی از خرقۂ پشمینہ نہ دارم

جب ڈاڑھی مونچھ میں بال سفید آ گئے۔ تیسرے دن چیونٹی کے انڈے گالوں پہ نظر آنے لگے۔ اس سے بڑھ کر یہ ہوا کہ آگے کے دو دانت ٹوٹ گئے۔ ناچار مسی بھی چھوڑ دی۔ اور ڈاڑھی بھی۔ مگر یاد رکھئے اس بھونڈے شہر میں ایک وردی ہے عام۔ مُلا۔ حافظ۔ بساطی۔ نیچہ بند۔ دھوبی۔ سقا۔ بھٹیارا۔ جولاہا۔ کنجڑا منہ پہ ڈاڑھی۔ سر پہ بال۔ فقیر نے جس دن ڈاڑھی رکھی اسی دن سر منڈایا"

## اخلاق و عادات

حالی نے یادگارِ غالب میں مرزا کے اخلاق و عادات کی جو تصویر کھینچی ہے۔ اس میں اضافے کی گنجائش بہت کم ہے۔ اور شاعر کی شہرت کی بنیاد شاید دیوان غالب سے بھی زیادہ مولینا حالی کے اس شاہکار پہ ہے۔ لیکن جیسا کہ حالی نے حیاتِ جاوید کے دیباچے میں لکھا ہے۔ یہ تصویر یک طرفی ہے۔ اس کتاب میں مصنف نے مرزا کے "کلام کی خوبیاں ظاہر کی ہیں۔ اور ان کے پھوڑوں کو کہیں ٹھیس نہیں لگنے دی" مرزا کی ذہنی اور دماغی خوبیوں یعنی ان کی شگفتہ طبعی، ذہانت، آزاد خیالی اور محققانہ نظر سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا۔ لفظی اور ذہنی راستبازی کو بہت اہمیت دیتے تھے۔ اور ان کے فارسی خطوط میں "راستی بالائے طاعت است" کا فقرہ اتنی دفعہ دہرایا گیا ہے۔ کہ یہ اصول ان کی زندگی کا اہم ترین مسلک معلوم ہوتا ہے۔ علاوہ ازیں جب اُن کی کوئی غلطی انہیں سمجھا دی جاتی۔ تو وہ بلا تامل اس کا اعتراف کر لیتے وہ پرلے درجے کے وضعدار تھے۔ اور گو انہیں صحیح نوابی شان کبھی میسر نہیں ہوئی۔ لیکن جہاں تک ہو سکا۔ انہوں نے جاگیرداروں کی تمام وضعداریاں نبھائیں۔ دوستوں کا بہت خیال رکھتے۔ اور جن لوگوں کو اپنا دوست سمجھتے۔ ان کے مصائب اور بدحالی سے متاثر ہو جاتے۔ حُسنِ اخلاق اور لحاظ و مروت میں وہ عہدِ مغلیہ کے شرفا کا ایک اچھا نمونہ تھے۔ لیکن وہ آخر انسان تھے۔ فرشتہ نہ تھے۔ اُن کا دل غصے۔ رنج۔ رشک اور اس طرح کے تمام انسانی جذبات سے بہت جلد متاثر ہوتا۔ بعض وقت طیش میں آ کر اپنے مخالفین کے متعلق وہ ایسے سخت فقرے لکھ جاتے کہ تہذیب انہیں دُہرانے کی اجازت نہیں دیتی۔ فارسی لغت نویسوں کے متعلق انہوں نے جو درشت اور فحش الفاظ استعمال کئے۔ اُن کا ذکر ہم کر چکے ہیں۔ اسی طرح نواب شمس الدین اور ان کے درمیان جائداد کے متعلق جھگڑا تھا۔ قضارا نواب ولیم فریزر کے قتل کے

الزام ہیں ماخوذ ہوئے۔ اس موقعے پر مرزا نے ناسخ کو خط میں لکھا ہے "ازاینہ دستمگر کش ستم رسیدہ نواز بدعا ہائے صبحدم می خواہم۔ کہ این خیرہ سر بے آزرم زود تر بباد افراہ گرفتار و از سر فرازی پایہ وا گاید و دانم کہ ہمتم ظفریاب و دعایم مستجاب است۔" نواب شمس الدین تختۂ دار پر لٹکا دیئے گئے۔ لیکن مرزا کا غصہ فرو نہیں ہوا۔ وہ ایک اور خط میں لکھتے ہیں۔ "قبلۂ حاجات۔ در نگے کہ در نگارش ضراعت نامہ رُوئے داد بہ افسردگیٔ شوقِ محمول نشود۔ چکنم ہمت بکارے شگرف آویختہ بود۔ و نظر منظرے بلند دا دید بانی ہمیکرد۔ تا آنکہ ہنگام سر آمد و ہر کہ دار کیفرے کہ بایست یافت۔ مرزبانِ میوات مانند کریم خاں سرہنگ خویش بحلق آویختہ شد و برائرش بہ عدم آباد رفت ؎

"ہر کسے آں دِرَوَد عاقبت کار کہ کشت"

یہ صحیح ہے کہ نواب نے بھی مرزا کو اذیت پہنچانے میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی تھی۔ اور مرزا کو نواب کے جرم کا یقین بھی ہو گا۔ لیکن پھر بھی ان خطوط میں ذاتی عداوت اور غیظ و غضب کا اظہار درس عبرت سے کہیں زیادہ نمایاں ہے۔ اور یہ جذبات ایک ایسے شخص کے نہیں ہونے چاہئیں۔ جس کے تمام ارمان "قلندری و آزادگی و ایثار و کرم" کے ہوں۔

مولینا حالی یادگارِ غالب میں لکھتے ہیں۔ "غدر کے بعد ان کی آمدنی کچھ اوپر ڈیڑھ سو ماہوار ہو گئی تھی۔ اور کھانے پینے کا خرچ بھی کچھ لمبا چوڑا نہ تھا۔ مگر وہ غریبوں اور محتاجوں کی امداد اپنی بساط سے زیادہ کرتے تھے۔ اس لئے اکثر تنگ رہتے تھے۔" مرزا کے ایک اُردو خط اور چند فارسی اشعار میں بھی اس بات کا اظہار ہے۔ لیکن ہمارے خیال میں عام طور پر یہ مان لینا صحیح نہیں کہ مرزا کا سارا قرضہ اُن کی خیرات کی وجہ سے تھا۔ حالی کے علاوہ کسی اور تذکرہ نگار نے ان کی فیاضیوں کا کہیں ذکر نہیں کیا۔ اس کے علاوہ غریبوں اور مسکینوں کے لئے تنگ رہنا تو وہی گوارا کر سکتا ہے۔ جو ان کی خاطر اپنا آرام اور اپنی ضروریات قربان کرے۔ مرزا بالعموم اپنے آرام و آسائش کا بہت خیال رکھتے تھے۔ غدر میں اور اس کے بعد انہوں نے اَور تو اَور اپنے بھائی مرزا یوسف اور اس کے اہل و عیال کی بھی کوئی خاص مدد نہیں کی۔ غدر کی مصیبتیں مرزا یوسف کو تن تنہا جھیلنی پڑیں۔ اور معلوم ہوتا ہے کہ جب وہ مر گیا تو مرزا نمازِ جنازہ میں بھی

شریک نہ تھے۔ اس کی وفات کے بعد مرزا نے اپنی بھتیجی اور بھاوج وغیرہ کے لئے کیا کیا۔ اس کا کہیں ذکر نہیں۔ لیکن ان کے ایک اردو خط سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ کم از کم تین سال تک انہوں نے اپنی بھتیجی کو ایک پائی تک نہیں بھیجی۔ حالانکہ مرزا کا اپنا بسر اوقات زیادہ تر چچا کی پنشن پر تھا۔ مرزا بے شک اپنی مصیبتوں میں گرفتار تھے۔ لیکن ان کے حالات کا بغور مطالعہ کرنے کے بعد یہی خیال ہوتا ہے۔ کہ ان کی اپنی ضرورتیں اتنی بڑھی ہوئی تھیں۔ کہ وہ کسی کی خاطر اپنے آرام کو قربان نہ کر سکتے تھے اور نہ اپنے آپ کو خطرے میں ڈالتے تھے۔

مرزا کو زندگی کی مہم تن تنہا طے کرنی پڑی تھی۔ اس لئے وہ اپنی اہمیت سے خوب واقف تھے اس کے علاوہ انہوں نے زندگی کا سبق کتابی اصولوں سے نہیں بلکہ زمانے کے طمانچوں سے سیکھا تھا۔ وہ جانتے تھے۔ کہ اخلاق کے معلمین خود نمائی اور فخر کے خلاف چاہئے کچھ کہیں لیکن انسان کو اپنی خوبیوں کی طرف اکثر خود توجہ دلانے کی ضرورت ہوتی ہے اور جیسا کہ ہم بالتفصیل بتا چکے ہیں انہوں نے اپنی نظم و نثر کے متعلق انکسار اور کسر نفسی سے کبھی کام نہیں لیا۔ اور غالب کا سب سے بڑا مداح غالب خود ہے۔

ہم نے مندرجہ بالا سطور میں یہ دکھانے کی کوشش کی ہے۔ کہ اگرچہ مرزا بڑی خوبیوں کے حامل تھے تاہم اُن کے احساسات، جذبات عام انسانوں کے سے تھے۔ اور اُن کی مقبولیت کی ایک بڑی وجہ بھی یہی ہے۔ کہ ان کا دل یوگیوں یا [illegible] کا دل نہ تھا۔ بلکہ عام انسانوں کا۔ وُہ شاعر تھے۔ عام انسانوں سے زیادہ حسّاس اور اپنے احساسات کے اظہار پر قادر۔ لیکن ان کے جذبات و احساسات وہی تھے۔ جو تمام انسانوں کو بیقرار رکھتے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ ناظرین ان کے دل کی داستان میں اپنی ہی کہانی پڑھتے ہیں۔ مرزا کو خود اپنی اس "بشریت" پر ناز تھا ؎

خوئے آدم دارم آدم زادہ ام
آشکارا دم ز عصیاں میزنم

اور ہم اس مضمون کو ایک فارسی قطعے پر ختم کرتے ہیں۔ جس میں انہوں نے اپنی افتادِ طبع کو نہایت خوبی سے

نظم کیا ہے۔

# اسد اللہ خاں غالب

نہ چنانم کہ بر عقیدۂ خویش — از فسونِ کسے ہراس کنم

نتوانم کہ از نصیحت و وعظ — عالمے را خدا شناس کنم

نہ کہ اخبارِ باستانی را — دیو افسانہا قیاس کنم

نہ کہ زآثارِ ہر چہ مشہور ست — اثرِ تازہ اقتباس کنم

نہ کہ از بہرِ حلّہ ہائے بہشت — ترکِ آرائشِ لباس کنم

نہ کہ در عالمِ فراخ روی — عار از ژندۂ پلاس کنم

چوں نہ من ساقیم نہ محتسبم — نہ بر بزم نہ مے بکاس کنم

نہ بواجب ز سعی در مانم
نہ بہر مدعا مکاس کنم

هرچند منش که یزدانی سرِ دوش است در سرآغاز نیز گزیده گو و پسندیده جو
بود - امّا بیشتر از فراخ روی پیِ جاده شناسان بر داشتی و کجی رفتار آنان را
لغزش مستانه انگاشتی - تا همدران تگاپو پیش خرامان را به خستگی از رزش همقدمی
که در من یافتند بر بخشیدند - و دل از آزرم بدرد آمد - اندوه آوارگیهای من خوردند
و آموزگارانه در من نگریستند - شیخ علی حزیں بخندهٔ زیر لبی بیراهه رویهای مرا در نظرم
جلوه گر ساخت - و زهرِ نگاهِ طالب آملی و برقِ چشمِ عُرفی شیرازی
مادهٔ آن هرزه جنبش هائے ناروا در پائے رہ پیمائے من سوخت - ظهوری بسرگرمی
گیرائی نفس حرزے ببازو و توشه بکمرم بست - نظیری لاابالی خرامم بهنجار
خاصهٔ خودم بسگالش آورد - اکنون به یمن فرّه پرورش آموختگی این گروه فرشته شکوه
کلکِ رقاصِ من بخرامش تدرو است و برامش موسیقار - بجلوه طاؤس است به پرواز عنقا

غالب

# انتخاب

## فہرست

# کلامِ غالبؔ کی تاریخی تدوین

دیوانِ غالب کی تاریخی تدوین میں سب سے پہلا قدم مفتی انوار الحق نے اٹھایا۔ جنہوں نے نسخۂ حمیدیہ کی اشاعت کے وقت غالبؔ کے وہ اشعار جو پچیس برس کی عمر سے پہلے لکھے گئے تھے۔ بعد کے اشعار سے جدا کر کے ترتیب دیے۔ مفتی صاحب نے یہ ترتیب صحیح عالمانہ ذوق سے متاثر ہو کر کی ہے۔ لیکن اس التزام میں اُنہیں بہت پیچیدگیاں پیش نہیں آئیں۔ دیوان کے مرتب کرنے وقت ان کے پیشِ نظر دیوانِ غالبؔ کا ایک ایسا قلمی نسخہ تھا۔ جس پر تاریخ کتابت ۱۲۳۷ھ درج تھی۔ ظاہر ہے کہ جو اشعار اس نسخے میں موجود تھے۔ وہ تاریخ کتابت سے پہلے ہی لکھے گئے تھے۔ اور چونکہ شاعر کی عمر اس وقت پچیس برس کی تھی۔ اس لئے جو اشعار اس نسخے کے متن میں درج تھے۔ وہ اس عُمر تک لکھے جا چکے ہونگے مفتی صاحب نے یہ نسخہ کسی قدر احتیاط سے مرتب کیا[1] لیکن پھر بھی اس میں کئی غلطیاں ہیں۔ اور یہ نہیں کہا جاسکتا۔ کہ مطبوعہ کتاب ہُو بہُو قلمی نسخے کے مطابق ہے۔ مثلاً نسخۂ حمیدیہ کے صفحہ ۱۵ پر یہ غزل ہے ؎

عشرتِ قطرہ ہے دریا میں فنا ہو جانا
درد کا حد سے گذرنا ہے دوا ہو جانا

مفتی صاحب نے یہ نہیں بتایا کہ یہ غزل قلمی نسخے میں درج ہے۔ لیکن صفحہ (ا) کے بالمقابل انہوں نے قلمی نسخے کا جو صفحہ نمونے کے طور پر دیا ہے۔ اس کے حاشیے پر یہ غزل موجود ہے۔ اسی طرح مندرجہ ذیل

---

[1] کتابت کی غلطیاں اس میں بے شمار ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ جہاں تک قلمی نسخے کے بعد کی غزلوں کا تعلق ہے۔ یہ نسخہ نظامی پریس کے شایع کردہ دیوانِ غالبؔ (مطبوعہ ۱۹۱۱ء) کی نقل ہے۔ نظامی پریس والوں نے تو اس ایڈیشن کے آخر میں غلط نامے کا اضافہ کر دیا۔ اور بعد کے ایڈیشنوں کو بڑی احتیاط سے مرتب کیا۔ لیکن نسخۂ حمیدیہ نقل کرتے وقت غلط نامہ نظر انداز کر دیا گیا۔ اور غلطیاں ساری نقل کر لی گئیں۔ قلمی نسخے کی غزلیں بھی مطبوعہ ایڈیشن میں اصل کے مطابق نہیں +

غزلیں بھی قلمی نسخے کے حاشیے میں موجود ہیں۔ لیکن مطبوعہ نسخے میں اس کی طرف کوئی اشارہ نہیں ۵

دھمکی میں مر گیا جو نہ بابِ نبرد تھا　　عشقِ نبرد پیشہ طلبگارِ مرد تھا

---

محرم نہیں ہے تو ہی نوا ہائے راز کا　　یاں ورنہ جو حجاب ہے پردہ ہے ساز کا

---

دوست غمخواری میں میری سعی فرمائیں گے کیا؟　　زخم کے بھرنے تلک ناخن نہ بڑھ آئیں گے کیا؟

---

پھر ہوا وقت کہ ہو بال کشا موجِ شراب　　دے بطِ مے کو دل و دستِ شنا موجِ شراب

---

عشق مجھ کو نہیں وحشت ہی سہی　　میری وحشت تری شہرت ہی سہی

---

مفتی انوار الحق کے بعد دیوانِ غالب کی ترتیب کی سب سے پہلی باقاعدہ کوشش ڈاکٹر سید عبداللطیف نے کی۔ لیکن ان کا مرتبہ دیوانِ غالب ابھی تک شائع نہیں ہوا۔ حالانکہ ۱۹۲۸ء میں اس کی اشاعت کے وعدے ہوئے تھے۔ البتہ جن اصولوں پر وہ اُسے مرتب کرنا چاہتے ہیں۔ اُن کی تشریح انہوں نے اپنی کتاب کے تیسرے باب میں کر دی ہے۔ اس کے مطابق انہوں نے غالب کے اردو کلام کو ان چار حصوں میں تقسیم کیا ہے:۔

۱۔ دورِ اول ۱۸۱۱ء - ۱۸۲۱ء

۲۔ دورِ ثانی ۱۸۲۲ء - ۱۸۳۲ء

۳۔ دورِ ثالث ۱۸۳۳ء - ۱۸۵۵ء

۴۔ دورِ رابع ۱۸۵۶ء - ۱۸۶۹ء

بظاہر تو یہ ترتیب نہایت معقول ہے۔ اور معلوم ہوتا ہے کہ اگر شاعر کے کلام کو ان چار بڑے حصوں میں ترتیب دے کر مطالعہ کیا جائے تو اس کی ذہنی نشو و نما کے سمجھنے میں بہت مدد ملے گی۔ لیکن حقیقت یہ ہے

کہ ڈاکٹر صاحب کے پاس تاریخی ترتیب کا ذریعہ بھوپالی نسخے کے علاوہ اور کوئی نہیں۔ بیشک اس نسخے کے حاشیے کے اشعار کو انہوں نے ترتیب دے کر ہماری واقفیت میں اضافہ کیا۔ لیکن اس بارے میں بھی انکی یہ رائے غلط ہے کہ جو اشعار قلمی نسخے کے متن یا حاشیے میں درج نہیں وہ سب ۱۸۳۳ء کے بعد کے ہیں۔ نواب مصطفےٰ خان شیفتہ نے گلشنِ بےخار ۱۸۳۲ء میں لکھی۔ اور اس کا ایک قلمی نسخہ جس کی تصحیح انہوں نے خود کی تھی۔ برٹش میوزیم میں موجود ہے۔ اس میں انہوں نے غالب کے اردو دیوان کا انتخاب دیا ہے اور اس میں کئی ایسی غزلیں موجود ہیں۔ جو بھوپالی نسخے کے حاشیے پر تو موجود نہیں۔ لیکن ظاہر ہے کہ اگر وہ ۱۸۳۲ء سے بعد کی ہوتیں تو اُن کا انتخاب شیفتہ اپنے تذکرے میں نہ کر سکتے۔ اسی طرح "چکنی ڈلی" کی تعریف میں مرزا کا جو قطعہ ہے۔ وہ قیام کلکتہ کے دَوران میں یعنی ۱۸۲۸ء سے پہلے لکھا گیا۔ لیکن قلمی نسخے کے حاشیے پر اُس کا کوئی اندراج نہیں۔ ہمیں ڈاکٹر صاحب کی اس رائے سے اتفاق ہے کہ جو اشعار نسخۂ حمیدیہ کے حاشیے پر درج ہیں۔ وہ ۱۸۳۲ء سے پہلے کے ہیں بلکہ ہماری تحقیقات کے مطابق ۱۸۲۷ء سے بھی پہلے کے ہیں لیکن اس سے یہ نتیجہ اخذ نہیں ہو سکتا۔ کہ قلمی نسخہ ۱۸۳۲ء تک کے تمام اشعار کی مکمل یادداشت ہے۔ اور جو اشعار اس میں نہیں وہ ۱۸۳۲ء سے ۱۸۵۵ء تک یعنی تیسرے دَور کے شمار کیے جانے چاہئیں۔

یہ صحیح ہے کہ ڈاکٹر صاحب کی کتاب کلام غالب کو کسی اصول کے تحت مرتب کرنے کی پہلی ٹھوس علمی کوشش ہے اور سب سے پہلے اُنہوں نے شاعر کے کلام کو تاریخی ترتیب سے مطالعہ کرنے کی ضرورت محسوس کی۔ لیکن ڈاکٹر صاحب کو جس قدر تنقید اور ریسرچ کے اصولوں سے واقفیت ہے اُتنی غالب کی تصنیفات سے نہیں۔ اور اپنی کتاب میں انہوں نے کئی باتیں ایسی لکھی ہیں جو غلط ہیں۔ اس بات نے انکی کتاب کی علمی رفعت کو بہت نقصان پہنچایا ہے۔ مثلاً صفحہ ۲۲ پر وہ غالب کے متعلق لکھتے ہیں "وُہ ۱۸۵۷ء کے غدر تک مہر نیمروز لکھنے میں مشغول رہے"۔ حالانکہ مرزا یہ کتاب ۱۸۵۲ء میں ختم کر چکے تھے۔ چنانچہ وہ ۱۱ رجون ۱۸۵۲ء کو ایک فارسی خط میں مولوی رجب علیخاں کو لکھتے ہیں۔ "مسودۂ روزنامہ رُوداد اورنگ نشینانِ چغتائیہ بدست ہیرا سنگھ رواں داشتہ ام۔ وہنوز از رسیدش نشاں نیافتہ ام"۔ انہوں نے مولوی رجب علی خان کو ایک اور خط مارچ ۱۸۵۲ء کے بعد لکھا۔ اس میں بھی اس کتاب کا ذکر ہے۔ "بعد حمد و نعت و منقبت و مدح والئ عصر و سببِ تالیفِ کتاب کہ آئینِ نامہ طرازانِ ہنگامہ

آراست۔ از کشورکشایان تا نصیرالدین سلطان ہمایوں سخن راندہ ام۔ باقی فرداست۔" چونکہ مرزا نے ہمایوں کے بعد کے حالات لکھے ہی نہیں۔ اِس لئے ظاہر ہے کہ مہرِ نیمروز ۱۸۵۲ء تک مکمل ہوگئی ہوگی۔ علاوہ ازیں نواب ضیاالدین کی تاریخ طباعت سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ ۱۸۵۵ء میں یہ کتاب چھپ بھی گئی تھی اور اس کا ۱۸۵۵ء کا چھپا ہوا ایک نسخہ برٹش میوزیم میں بھی موجود ہے۔

اسی طرح ڈاکٹر صاحب کا خیال ہے کہ ۱۸۵۹ء کے بعد کی اہم تصنیف مرزا کی فارسی مثنوی "ابرِ گہربار" ہے۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ جب سرسید نے ۱۸۴۷ء میں "آثار الصنادید" لکھی تو یہ مثنوی لکھی جا چکی تھی۔ چنانچہ سرسید لکھتے ہیں" ...... اور ایک مثنوی مشتمل او پر غزوات ...... کے اگرچہ ہنوز ناتمام ہے۔ لیکن پھر بھی قریب پندرہ سولہ جزو کے ہو چکی ہے۔" علاوہ ازیں اس مثنوی کے کئی اشعار "مہرِ نیمروز" میں منتخب ہو چکے ہیں۔

ڈاکٹر صاحب کا خیال ہے کہ غالب کا اردو دیوان ۱۸۵۵ء کے قریب منتخب ہوا۔ لیکن مولوی کریم الدین نے ۱۸۴۸ء میں جو "تذکرۃ الشعرائے اردو" دہلی سے شائع کیا۔ اس میں وہ غالب کے متعلق لکھتے ہیں"...... اور ایک دیوان اردو اُن کی تصنیف سے بہت چھوٹا ہے۔ مطبع سید الاخبار میں درمیان ۱۸۴۳ء[9] کے چھپا تھا...... وہ دیوان بندہ کے پاس بھی ہے۔" اسی ضمن میں انہوں نے انتخاب کے متعلق بھی ذکر کیا ہے۔ کہ مرزا نے ایک ضخیم دیوان کو "منتخب کرکے چھوٹا سا دیوان بنا لیا ہے۔" ظاہر ہے کہ یہ دیوان جو بقول مولوی کریم الدین ۱۸۴۱ء[?] میں چھپ کر شائع ہوا۔ اس سے بہت پہلے منتخب ہوا ہوگا۔ مرزا کے ایک خط سے خیال ہوتا ہے کہ یہ انتخاب مرزا کے قیام کلکتہ کے زمانے تک مکمل ہو چکا تھا۔ اور اس کا دیباچہ بھی لکھا جا چکا تھا۔ چنانچہ مرزا نے کلکتہ سے حکیم احسن اللہ خان کو جو خط لکھا ہے۔ اس میں لکھتے ہیں۔" سطرے چند کہ بدیباچگی دیوانِ ریختہ کسوتِ حرف و رقم پوشیدہ ...... ارمغان میفرستم۔" اس کے علاوہ مرزا کی فارسی نظم و نثر کا ایک بیش قیمت مجموعہ بانکی پور لائبریری میں موجود ہے۔ جس کی تاریخ کتابت لائبریری کی مطبوعہ فہرست میں تو ۱۲۵۴ھ ہجری درج ہے۔ لیکن

---

لہ تذکرۃ الشعراء کا جو نسخہ ہمیں ملا ہے۔ اس میں سن کا پہلا ہندسہ ٹھیک طرح پڑھا نہیں جاتا۔

جو یقیناً ۱۲۵۴ھ ہجری یعنی ۱۸۳۸ء میں نقل ہوا۔ اِس میں بھی دیوانِ ریختہ کا فارسی دیباچہ موجود ہے۔ ہمارے خیال میں اس زبردست شہادت کی بنا پر یہ یقین کرنا خطرے سے خالی ہوگا۔ کہ مرزا کا پہلا اردو دیوان پچیس[۲۵] برس کی عمر سے پہلے ہی مرتب ہو چکا تھا۔ اور اس کے چند سال بعد انہوں نے اس میں سے مشکل اور کم پایہ اشعار نکال کر منتخب دیوان ریختہ مرتب کر لیا تھا۔ اُس کے بعد انہوں نے بیشتر فارسی شعر کہے ہیں۔ اردو اشعار بہت کم۔ اُن کا پہلا اردو دیوان اکتوبر ۱۸۴۱ء[ل] میں سید المطابع سے شائع ہوا۔ اس مطبوعہ نسخے کی ایک جلد اب بھی خان بہادر سید ابو محمد صاحب کے پاس ہے۔۔۔۔۔ دیوان کا دوسرا ایڈیشن تھوڑے سے اضافے کے بعد مئی ۱۸۴۷ء میں مطبع دار السلام دہلی سے شائع ہوا۔ اُس کی ایک نقل مولانا حسرت موہانی کے پاس ہے۔ معلوم ہوتا ہے اس کے بعد دربار کے تعلقات کی وجہ سے مرزا کو اردو کی طرف زیادہ توجہ دینی پڑی۔ اور بالآخر ۱۸۵۵ء میں جب انہوں نے نواب رامپور کی تعریف میں ایک قصیدہ لکھا تو اس کے ساتھ انہوں نے اپنے اس زمانے تک کے کہے ہوئے اردو کلام کا مجموعہ بھیجا۔ یہ مجموعہ متداول دیوان کی بنیاد ہے۔ لیکن ظاہر ہے کہ یہ کلامِ غالب کا پہلا انتخاب نہیں +

اس کے علاوہ ڈاکٹر صاحب نے مرزا کی فارسی تصنیفات کو بہت اہمیت نہیں دی۔ انہوں نے غالب کے اردو کلام کو چار دوروں میں تقسیم کرنے کی کوشش کی ہے۔ لیکن فارسی کلام کو بالکل بالائے طاق رکھا ہے۔ ایک شاعر کے کلام کی تاریخی تدوین کا سب سے بڑا فائدہ یہی ہے کہ اس سے شاعر کی طبعی نشو و نما اور اس کی ذہنی تربیت کا حال معلوم ہوتا ہے اور خیالات کا تغیر و تبدل دکھانے سے شاعر کی شخصیت زیادہ نمایاں ہو جاتی ہے۔ اب مرزا کی ذہنی حالت اور اُن کے خیالات کا اظہار فقط ان کا اردو کلام ہی نہیں بلکہ فارسی زبان میں بھی انہوں نے شعر کہے ہیں۔ جو تعداد میں اردو سے کہیں زیادہ ہیں اس کے علاوہ شاعرانہ نقطۂ نظر سے بھی مرزا کا فارسی کلام اردو دیوان سے کم رتبہ نہیں۔ وہ خود کہتے ہیں ؎

---

[ل] ہمیں طبع اوّل کا جو نسخہ خان بہادر سید ابو محمد صاحب سے دستیاب ہوا۔ اُس کا سرورق غائب ہے اسلئے اسکا سالِ طباعت معین نہیں ہو سکتا۔ لیکن پروفیسر مہیش پرشاد صاحب کو اس نسخے کی جو نقل ملی ہے۔ اس پر تاریخ طباعت اکتوبر ۱۸۴۱ء موجود ہے۔

نیست نقصاں یکدوجز و ست ار سوادِ ریختہ | کاں دژم برگے زنخلستانِ فرہنگِ منست
فارسی بیں تا بہ بینی نقشہائے رنگ رنگ | بگذر از مجموعۂ اردو کہ بیرنگِ منست
فارسی بیں تا بدانی کاندر اقلیمِ خیال | مانی و ارژنگم وآں نسخہ ارتنگِ منست
کے درخشد جوہرِ آئینہ تا باقیست زنگ | صیقلِ آئینہ ام ایں جوہر از زنگِ من ست

اور یہ بھی صحیح ہے کہ مرزا کے اردو دیوان میں یا تو اُن کا طفولیت اور عنفوانِ شباب کے چند سالوں کا کلام ہے یا درباری دور کے اشعار ہیں۔ جن کا بیشتر حصہ فرمائش کے طور پر لکھا گیا۔ اب اگر اس کلام کو مرزا کا حاصلِ زندگی سمجھ لیا جائے تو اس سے غالب کی ذہنیت یا اسکے کمالِ شعرگوئی کے متعلق جو نتائج اخذ ہوں گے وہ غیر مکمل مواد پر مبنی اور غلط ہوں گے۔

اس اصولی نقص کے علاوہ فارسی سے ناواقفیت یا بے اعتنائی کی وجہ سے ڈاکٹر صاحب نے تصنیفاتِ غالب کی تعیین میں کئی فاش غلطیاں کی ہیں۔ مثلاً یہ ایک مسلّمہ اصول ہے کہ کسی خط کی تاریخ تحریر اس کے مضمون سے متعین ہو سکتی ہے۔ لیکن ڈاکٹر صاحب نے اپنی کتاب کے صفحہ ۲۸ پر اسے واضح کرنے کے لئے جو مثال دی ہے وہ خود غلط ہے۔ "وہ مرزا کے دو خطوط کا ذکر کرتے ہوئے جو ۱۸۲۶ء کے ہیں۔ اور جن میں غالب کے اردو دیوان کا ذکر ہے لکھتے ہیں۔ "اسی طرح نواب ضیاء الدین خان کے نام کا وہ خط بھی جو بلا تاریخ ہے اسی سال سے منسوب ہونا چاہیے۔"

اس عبارت میں ڈاکٹر صاحب نے جس خط کا ذکر کیا ہے۔ اس کا اقتباس درج ذیل ہے :-

"جنابِ قبلہ و کعبہ' آپ کو دیوان دینے میں کیوں تامل ہے .....

...... ایک جلد ہزار جلد بن جائے۔ میرا کلام شہرت پائے۔ میرا داخوش ہو۔ تمہاری تعریف کا قصیدہ اہلِ عالم دیکھیں۔ تمہارے بھائی کی تعریف کی نثر سب کی نظر سے گزرے۔"

اس خط کی تاریخ معین کرنا مشکل ہے۔ لیکن ظاہر ہے کہ یہ خط اردو دیوان کے متعلق نہیں۔ جو ۱۸۲۶ء میں مرتب ہو گیا۔ بلکہ فارسی کلیات کے متعلق ہے۔ کیونکہ نہ تو اردو دیوان میں نواب ضیاء الدین کی تعریف کا قصیدہ"

ہے۔ اور نہ اُن کے "بھائی (نواب امین الدین) کی تعریف کی نثر" یہ دونوں چیزیں فارسی کلیات میں ہیں۔ اور یہ خط کلیات فارسی ہی کے متعلق ہے :۔

کلامِ غالب کی تاریخی تدوین کا خیال ہمیں ڈاکٹر لطیف کی کتاب پڑھکر ہوا۔ اس کے بعد جب ہم نے غالب کے فارسی خطوط کا بغور مطالعہ کیا اور دیکھا کہ غالب نے ایک طویل حصہ عمر میں اردو شعر گوئی ترک کر رکھی تھی تو غالب کی شاعرانہ نشوونما سمجھنے کے لئے اس تدوین کی ضرورت ہمیں اور بھی محسوس ہوئی۔ شروع شروع میں ہم نے تاریخی تدوین کی بنا نسخۂ حمیدیہ، قلمی نسخہ رامپور کے علاوہ معاصرانہ تذکروں پر رکھی۔ اور گلشنِ بے خار، آثار الصنادید، جلوۂ خضر اور دوسرے تذکروں کی بنا پر ان غزلیات کو علیحدہ کیا۔ جن کے اشعار اُن تذکروں میں منتخب کئے گئے تھے۔ خوش قسمتی سے اس تلاش و تحقیق کے دوران میں ہمیں کلامِ غالب کے ایسے نادر معاصرانہ نسخوں کا سُراغ مل گیا جو ان تذکروں کے اشعار سے کہیں زیادہ مکمل اور قابلِ اعتماد تھے اور جنہوں نے ہمیں بہت حد تک ان تذکروں سے بے نیاز کر دیا۔ کلامِ غالب کی موجودہ تاریخی تدوین بیشتر انہی نسخوں پر مبنی ہے۔ غالب نامہ کی پہلی اشاعت کے وقت ہم نے دیوانِ غالب اردو طبع اول (مملوکہ خان بہادر سید ابو محمد صاحب)، قلمی نسخہ میخانۂ آرزو (بانکی پور لائبریری)، قلمی نسخہ دیوانِ فارسی (رامپور لائبریری)، نسخہ حمیدیہ اور تذکرہ گلشنِ بے خار سے خاص طور پر استفادہ کیا تھا۔ موجودہ اشاعت کے لئے ہم نے قلمی نسخۂ دیوانِ اردو (مملوکہ حافظ محمود خان صاحب شیرانی)۔ دیوان اردو طبع ثانی (۱۸۴۷ء) دیوانِ فارسی طبع اول (۱۸۴۵ء) سے مدد لی ہے۔ اور ان مآخذ کی بنا پر کلامِ غالب کو مندرجہ ذیل پانچ دوروں میں ترتیب دیا ہے :۔

## ۱۔ پہلا دور
## ۱۸۰۵ء سے ۱۸۲۱ء (؟) تک

اِس دور میں ان اشعار کا انتخاب ہے۔ جو پچیس ۲۵ برس کی عمر سے پہلے لکھے جا چکے تھے۔ اور نسخۂ حمیدیہ کے متن میں موجود ہیں۔ ہم نے ان اشعار کو تمام کا تمام درج کرنے کی بجائے فقط انتخاب دینے پر اس لئے اکتفا کیا ہے۔ کہ اس دور کے اشعار کو مفتی انوار الحق نے بھی باقی اشعار سے علیحدہ شائع کیا ہے۔ تمام اشعار کو مطبوعہ نسخۂ حمیدیہ سے نقل کرنے کے لئے کسی خاص محنت کی ضرورت

ہے۔ اور نہ اس میں کوئی خاص مصلحت ہے۔ یہ اشعار بیشتر دقیق اور شاعرانہ نقطۂ نظر سے کم پایہ ہیں۔ جو حضرات غالب کے ابتدائی دَور کا خاص طور پر مطالعہ کرنا چاہیں۔ اُن کے لئے مطبوعہ نسخۂ حمیدیہ میں ابتدائی غزلیات علیحدہ ترتیب دی ہوئی موجود ہیں۔ ہم نے فقط ایسے اشعار کا انتخاب دیا ہے۔ جو ادبی نقطۂ نظر سے قابلِ قدر ہیں۔ اور غالب کی ابتدائی طرزِ شاعری کو بھی نمایاں کرتے ہیں ؎

## ۲- دوسرا دَور
## ۱۸۲۱ء سے ۱۸۲۷ء

اِس ضمن میں وہ اردو اشعار درج ہیں۔ جو نسخۂ حمیدیہ کے متن میں موجود ہیں۔ لیکن دیوانِ غالب کے پہلے مطبوعہ ایڈیشن (۱۸۴۱ء) میں چھپ چکے ہیں۔ بظاہر تو اِس دور کو ۱۸۴۱ء پر ختم ہونا چاہیئے تھا۔ لیکن مطبوعہ ایڈیشن کے اشعار کا جزو غالب ۱۸۲۷ء سے پہلے لکھا جا چکا تھا۔ اس لئے ہم نے اِس دَور کو ۱۸۲۷ء پر ختم کیا ہے۔ اور جو اشعار ۱۸۲۷ء کے بعد لکھے گئے۔ اُن کی تفصیلات آیندہ سطور میں بہم پہنچا دی ہیں ؎

۱۸۲۷ء تک کے اشعار معین کرنے میں ہم نے سب سے زیادہ بھروسہ اردو دیوان کے اس قلمی نسخے پر کیا ہے جو پروفیسر شیرانی صاحب کے کتب خانے کی زینت ہے۔ اس نسخے پر تاریخ کتابت درج نہیں۔ لیکن داخلی شہادت کی بنا پر کہا جا سکتا ہے۔ کہ یہ نسخہ مرزا کے سفر کلکتہ (۱۸۲۶ء) سے کچھ عرصہ پہلے لکھا گیا۔ اور مرزا کی کئی غزلیں جو اس سفر کے دوران میں لکھی گئیں۔ اِس نسخے کے حاشیے پر درج ہیں معلوم ہوتا ہے کہ غالباً دہلی یا لکھنؤ میں کوئی صاحب تھے جن کے پاس یہ نسخہ محفوظ تھا۔ اور جنہیں مرزا اثنائے سفر میں اپنا کلام بھیجتے رہے۔ حاشیے کی دو غزلوں کے متعلق تصریح ہے کہ باندہ سے بھیجی گئیں۔ اور قیامِ لکھنؤ کی مندرجہ ذیل مشہور غزل بھی حاشیے پر درج ہے ؎

وہاں پہنچ کر جو غش آتا پئے ہم ہے ہم کو      صد رہ آہنگِ زمیں بوسِ قدم ہے ہم کو

اس قلمی نسخے[۱] کے درمیان اور اخیر کے چند اوراق غائب ہیں۔ اور یقین سے یہ نہیں کہا جا سکتا کہ جو اشعار

---

[۱] جس وقت یہ دیوان نقل کیا گیا (ق ۱۸۲۶ء) اس وقت مرزا ابتدائی کلام پر نظر ثانی کر رہے تھے۔ چنانچہ کئی پرانی غزلوں کے نئے تتمے نسخۂ شیرانی کے متن میں موجود ہیں۔ لیکن دیوانِ ریختہ کے انتخاب کی نوبت ابھی تک نہ آئی تھی مرزا غالب نے کلکتہ سے ایک خط میں حکیم احسن اللہ خان کو دیوانِ ریختہ کا فارسی دیباچہ بھیجنے کا ذکر کیا ہے۔ اس

اس نسخے میں نہیں وہ سب ۱۸۲۷ء کے بعد کے ہیں۔ لیکن قیاس غالب یہی ہے۔ چنانچہ ذیل کی غزلیں ہمیں نسخۂ شیرانی میں نہیں ملیں:۔

کیوں جل گیا نہ تابِ رُخِ یار دیکھ کر ۱ جلتا ہوں اپنی طاقتِ دیدار دیکھ کر

مہرباں ہو کے بلا لو مجھے چاہو جس وقت ۲ میں گیا وقت نہیں ہوں کہ پھر آ بھی نہ سکوں

یہ ہم جو ہجر میں دیوار و در کو دیکھتے ہیں ۳ کبھی صبا کو کبھی نامہ بر کو دیکھتے ہیں

دھوتا ہوں جب میں پینے کو اس سیمتن کے پانو ۴ رکھتا ہے ضد سے کھینچ کے باہر لگن سے پانو

سادگی پہ اس کی مر جانے کی حسرت دل میں ہے ۵ بس نہیں چلتا کہ پھر خنجر کفِ قاتل میں ہے

دل سے تری نگاہ جگر تک اُتر گئی ۶ دونوں کو اک ادا میں رضامند کر گئی

جس بزم میں تو ناز سے گفتار میں آوے ۷ جاں کالبدِ صورتِ دیوار میں آوے

ہم رشک کو اپنے بھی گوارا نہیں کرتے ۸ مرتے ہیں ولے ان کی تمنا نہیں کرتے

دیکھ کر در پردہ گرمِ دامن افشانی مجھے ۹ کر گئی وابستۂ تن میری عریانی مجھے

لاغر اتنا ہوں کہ گر تو بزم میں جا دے مجھے ۱۰ میرا ذمہ دیکھ کر گر کوئی بتلا دے مجھے

ان کے علاوہ صفحات ۲۷۸، ۲۸۱ اور ۲۸۲ کے تمام اشعار بھی نسخۂ شیرانی میں نہیں ملے۔

"خمخانۂ شباب" کے جو اشعار نسخۂ شیرانی کے متن یا حاشیے میں درج نہیں اور جو ۱۸۲۷ء کے بعد لکھے گئے۔ ہمارے خیال میں ان کا جزوِ غالب ۱۲۴۸ھ ہجری یعنی ۱۸۳۲ء - ۱۸۳۳ء سے پہلے لکھا جا چکا تھا۔ دیوانِ غالب طبع اول میں اشعار کی تعداد ۱۰۹۴ ہے۔ اور نواب ضیاء الدین کی اس تقریظ میں جو ۱۸۳۸ء میں لکھی گئی۔ اشعار کی تعداد ۱۰۷۲ درج ہے (آثار الصنادید)۔ ظاہر ہے۔ کہ بائیس[۱] اشعار کے سوا اس ضمن کے باقی سب اشعار ۱۸۳۳ء سے پہلے لکھے گئے ہوں گے۔ باقی اشعار میں سے

(بقیہ حاشیہ ۱۶۷) سے خیال ہوتا ہے کہ دیوانِ ریختہ کا انتخاب سفر کلکتہ یا قیام کلکتہ کے دوران میں یا اس سے کچھ مدت پہلے ہوا

[۱] یہ بائیس اشعار غالباً "خمخانۂ شباب" کی آخری دو رباعیوں، ردیف واؤ کی دوسری غزل اور ردیف یائے کی غزل مندرجہ صفحہ ۲۷۳ - ۲۷۴ پر مشتمل تھے۔

چار پانچ غزلیں ایسی ہیں جنکے اشعار گلشن بیخار میں منتخب ہوئے ہیں۔ گلشن بیخار اوائل ۱۲۴۸ھ یعنی ۱۸۳۲ء میں شروع اور اواخر ۱۲۵۰ھ (۱۸۳۴ء یا ۱۸۳۵ء) میں مکمل ہوا۔ اس میں غالب کے متعلق مذکور ہے "دیوانش را بعد ترتیب و تکمیل دیگر نگریست۔ فراواں ابیات ازاں حذف و ساقط کردہ قدر قلیلے انتخاب زدہ۔ مدتہاست کہ بہ نظم ریختہ سرے ندارد ...... دیوانش بنظر رسید و ایں ابیات ازاں منتخب گردید۔" ظاہر ہے کہ اگر اس اندراج کی تحریر کے وقت مرزا نے ایک مدت سے اردو شاعری ترک کر رکھی تھی۔ تو جو اشعار اس اندراج کے ساتھ درج ہوئے۔ وہ کم از کم ۱۲۴۸ ہجری (۱۸۳۲ء۔ ۱۸۳۳ء) تک لکھے جا چکے ہوں گے۔ مولانا نظامی بدایونی کا بیان ہے۔ کہ انہوں نے غالب کا ایک دیوان مرتبہ ۱۲۴۸ھ ہجری مطالعہ کیا ہے۔ اور اس کے شروع میں جو دیباچہ لکھا ہے اس کی تاریخ اندراج انہوں نے ۲۸ ذیقعد ۱۲۴۸ھ ہجری دی ہے[۱]۔ ہمارا خیال ہے کہ نواب مصطفٰے خان نے گلشن بے خار میں جن غزلیات کا انتخاب درج کیا۔ وہ یقیناً اس دیوان میں ہونگی۔ ان کے علاوہ بعض دوسری غزلیات کے متفرق اشعار اور رباعیات جو "خمخانۂ شباب" میں درج ہیں۔ اُن کا بیشتر حصہ بھی ۱۸۳۲ء اور ۱۸۳۳ء سے پہلے لکھا جا چکا ہوگا ؛

## ۳۔ تیسرا دَور
## ۱۸۲۷ء ۔ ۱۸۴۷ء

اس دور کو ہم نے تین مختصر دوروں میں تقسیم کیا ہے۔

(ا) ۱۸۲۷ء سے ۱۸۳۰ء تک۔ یعنی ان اشعار کا انتخاب جنکے متعلق داخلی شہادت کی بنا پر کہا جا سکتا ہے کہ وہ سفر کلکتہ کے دوران میں لکھے گئے +

(ب) ۱۸۳۰ء سے ۱۸۳۳ء تک۔ یعنی ان اشعار کا انتخاب جو غالباً سفر کلکتہ کے بعد لکھے گئے۔ لیکن قلمی نسخہ بانکی پور لائبریری ۱۸۳۳ء میں موجود ہیں +

(ج) ۱۸۳۳ء سے ۱۸۴۷ء تک۔ یعنی ان اشعار کا انتخاب جو قلمی نسخہ بانکی پور کے بعد لکھے گئے۔ لیکن دیوانِ غالب مطبوعہ ۱۸۴۵ء میں موجود ہیں۔ یا دوسرے ذرائع سے اس دَور میں شمار کئے جا سکتے ہیں۔

---

[۱] دیوانِ غالب (نظامی پریس ایڈیشن) صفحہ ۷۶، ۷۶

اس بیس سال کے عرصے میں مرزا کی توجہ زیادہ تر فارسی شعر گوئی کی طرف تھی۔ اور اس دوران میں انہوں نے بہت اردو غزلیں بھی نہیں کہیں۔

## ۴۔ چوتھا دور
### ۱۸۴۷ء ۔ ۱۸۵۷ء

اس دور میں وہ اردو اشعار ہیں۔ جو اردو دیوان کے مطبوعہ نسخہ ۱۸۴۱ء میں موجود نہیں۔ لیکن اس قلمی نسخے میں موجود ہیں۔ جو مرزا نے ۱۸۵۷ء میں رامپور بھیجا۔ بظاہر اس دور کا آغاز ۱۸۴۱ء سے ہونا چاہیئے تھا۔ لیکن مرزا نے ۱۸۴۱ء سے ۱۸۴۷ء تک فقط چار اردو غزلیں اور ایک قطعہ لکھا ہے۔ اس لئے ہم نے اس دور کو ۱۸۴۷ء سے شروع کیا ہے۔ اور ان اشعار کو جو ۱۸۴۷ء سے پہلے لکھے گئے ۱۸۴۷ ق یا اس طرح کی دوسری علامت سے ممتاز کر دیا ہے۔

اس زمانے کے فارسی اشعار کا انتخاب بھی اس دور میں شامل ہے۔

## ۵۔ پانچواں دور
### ۱۸۵۷ء ۔ ۱۸۶۹ء

اس دور میں وہ اردو اور فارسی اشعار ہیں۔ جو غدر کے بعد لکھے گئے۔ اور جن کی تاریخ تصنیف شاعر کے خطوط یا دوسرے ذرائع سے معین کی جا سکتی ہے۔

مضمون ختم کرنے سے پہلے ہم اتنا کہدینا چاہتے ہیں۔ کہ "مکمل شرحِ کلامِ غالب" کی جن غزلوں کو مولانا نیاز، مولانا عبد الباری آسی۔ مجنوں گورکھپوری اور دوسرے اہلِ قلم حضرات نے غالب کے نتائج طبع مان لیا ہے۔ انہیں کلامِ غالب ماننے میں ہمیں بہت تامل ہے۔ ہمارے وجوہ بالاختصار یہ ہیں:۔

(۱) جس بیاض سے یہ اشعار نقل ہوئے ہیں۔ اُس کے مالک، مرتب اور کاتب کے متعلق کوئی قابلِ ذکر تفصیل نہیں۔ تاریخ کتابت بھی اس پر درج نہیں۔

(۲) کہا جاتا ہے کہ "کوئی صاحب شاگرد تھے۔ اُن کو مرزا نے وقت بے وقت رامپور میں یہ غزلیں لکھوائیں اور وہ اُن کے پاس رہیں۔ اُن کا خیال تھا کہ جب دیوان طبع ہوگا تو یہ غزلیں اسی میں شریک کر دی جاوینگی"

مرزا کے خطوط سے ظاہر ہے۔ کہ وہ رامپور فقط دو دفعہ گئے۔ ایک دفعہ جنوری ۱۸۶۰ء کے اخیر میں اور دوسری دفعہ اکتوبر ۱۸۶۵ء میں۔ دوسری دفعہ جب مرزا رامپور گئے تو انکی عمر اڑسٹھ ۶۸ سال سے زیادہ تھی۔ اور صحت کی حالت ناگفتہ بہ۔ ایسی حالت میں یہ خیال کرنا عبث ہے کہ انہوں نے پچیس ایسی غزلیں لکھی ہونگی جو دقیق خیالات سے پُر ہیں۔ پھر لطف یہ ہے کہ یہ غزلیں فرمائش پر بھی نہیں لکھی گئیں۔ اور ان میں نواب رامپور کی طرف کسی جگہ اشارہ نہیں۔ مرزا نے بہادر شاہ کی فرمائش پر جو غزلیں لکھیں۔ اُن میں بادشاہ کا ذکر اکثر آجاتا ہے۔ اب اگر مرزا نے یہ غزلیں بامر مجبوری فرمانروائے رامپور کے ارشاد پر لکھیں تو کم از کم ایک غزل میں تو نواب کا ذکر ہوتا۔ غالب نے رامپور کا پہلا سفر ۱۸۶۰ء میں اختیار کیا اس سفر کے دوران میں انہوں نے نواب ضیاءالدین کی فرمائش پر نواب صاحب رامپور سے اپنے دیوان کا نسخہ لے کر نواب ضیاءالدین کے پاس بھیجا۔ واپسی پر میرٹھ اترے تو منشی ممتاز علی نے انہیں دیوان کے ایک نسخے کے لئے کہا اور جیسا کہ مرزا کے خطوں سے ظاہر ہے۔ انہوں نے نواب ضیاءالدین سے یہ نسخہ لے کر میرٹھ بھیجدیا۔ اب اگر ان پچیس غزلوں کے متعلق یہ بیان درست ہے کہ وہ دیوان کی طباعت کے وقت شامل کی جانے والی تھیں تو بڑا تعجب ہے کہ اس فیصلے کے تھوڑے عرصہ بعد جب میرزا نے میرٹھ میں اپنے دیوان کی اشاعت کا فیصلہ کیا تو اپنے تازہ ترین کلام کو اس میں کیوں شامل نہ کیا۔

۳۔ مولوی عبدالرزاق شاکر کے نام غالب کے اردو خطوط موجود ہیں لیکن رامپور کے سفر میں وہ غالب کے شریک نہ تھے۔ غالب انہیں ایک خط میں لکھتے ہیں "قبلہ و کعبہ' فقیر پا در رکاب ہے سہ شنبہ چہار شنبہ ان دونوں دنوں میں سے ایک دن عازم رام پور ہوں گا ........ اب جو کوئی خط آپ بھیجیں۔ مکان کا پتہ لکھنا ضروری نہیں۔ شہر کا نام اور میرا نام کافی ہے۔" ظاہر ہے کہ اگر شاکر صاحب رامپور ہوتے تو انہیں مرزا کے نام (اور شہر کے نام سے) خط لکھنے کی ضرورت نہ ہوتی۔ غالب کے خطوط میں مولوی عبدالرزاق کے سوا اور کسی شاکر کا ذکر نہیں۔

۴۔ اس زمانے میں مرزا نے جو غزلیں لکھیں۔ اُن کے خیالات سادہ اور زبان صاف ہے مثلاً ؎

میں ہوں مشتاقِ جفا۔ مجھ پہ جفا اور سہی
تم ہو بیداد سے خوش۔ اس سے سوا اور سہی

لیکن مولانا آسی نے جو اشعار شائع کئے ہیں۔ اُن میں سے اکثر دقیق ہیں۔ اور مرزا کی اُس زمانے کی طرزِ شعر گوئی کے مطابق نہیں۔ جو اشعار سادہ ہیں وہ بھی مرزا کے کلام کی خصوصیات سے عاری ہیں جو ان کے اس زمانے کے اردو اشعار کا مابہٗ الامتیاز ہیں۔ ایک شعر تو ایسا ہے کہ اُس کے پڑھنے سے میر امانی اسد کا وہ مطلع یاد آتا ہے۔ جس کی وجہ سے مرزا نے اپنا تخلص بدل دیا تھا ؎

وفا جفا کی طلبگار ہوتی آئی ہے
ازل کے دن سے یہ اے یار! ہوتی آئی ہے

۵. مرزا کے علاوہ غالب علی خان اور دو تین دوسرے شعرا کا بھی تخلص غالب تھا۔ اگر بیاض کے سارے اشعار غالب کے ہیں تو ممکن ہے کہ وہ کسی اور غالب کے ہوں۔ مرزا کے یقیناً نہیں *

اِن وجوہ کی بنا پر ان غیر مطبوعہ غزلیات کو ہم نے مرزا غالب کے اشعار نہیں مانا۔ اور ان کا انتخاب اُن کی شاعری کے کسی دور میں نہیں دیا ❊

# ریختہ

رنگِ بیدل

بادۂ نیم رس

۱۸۰۷(؟) تا ۱۸۲۱ء

طرزِ بیدلؔ میں ریختہ لکھنا
اسداللہ خاں قیامت ہے!

# دیباچۂ دیوانِ ریختہ

مشام شمیم آشنایان را صلا - و نهاد انجمن نشینان را مژده - که لختے از سامان مجمره گردانی آماده و دامنے
از عود هندی دست بهم داده است - نه چوبهائے سنگ شعب خورده بهنجار ناطبعی شکسته بے اندام تراشیده
بلکه به تیر شگافته - بکارد ریز ریز کرده - بسوهان خراشیده - اے دود نفس گداختگی هائے شوق بجستجوئے آتش
پارسی است نه آتشے که در گلخنهائے هند افسرده و خاموش و از کف خاکستر برگ خودش سیه پوش - یعنی چه
بروئے مسلّم است تا پاکی باستخوان مرده ناهار شکستن و از دیوانگی بر رشتهٔ شمع مزار کشتنه آویختن هر آئینه
بدل گداختن نیرزد - و بزم افروختن را نشاید - رخ آتش ، شمع برافروزنده و آتش پرست را به باد فراهم و در آتش
سوزنده نیک میداند که پژوهنده در هوائے آن رخشنده آذر نعل در آتش است - که بچشم روشنی هوشنگ
از سنگ بیرون تافته در ایوان لهراسپ نشو و نما یافته حسن را فروغ است و لاله را رنگ و مغ را چشم و کده را چراغ
بخشنده - یزدان در دل جسن برافروزد را سپاسم که شرارے از آن آتش تابناک در خاکستر خویش یافته بکاو بکاو
شتافته ام - و از نفس دمیدن برنهاده بود که در کم مایهٔ روزگاران آنمایه فراهم تواند آمد که مجمره را فر روشنائی
چراغ و رائحهٔ عود را بال شناسائی دماغ تواند بخشید - همانا نگارندهٔ این نامه را آن در سر است که پس از انتخاب
دیوان ریخته بگرد آوردن سرمایهٔ دیوان فارسی برخیزد و به استفاضهٔ کمال این فر بویرفن پس زانوئے خویش نشیند -
امید که سخن سرایان سخنور ستائے پراگنده ابیاتے را که خارج ازین اوراق یابند از آثار تراوش رگ
کلک این نامه سیاه نشناسند - و جامع گرد آورده را در ستائش و نکوهش آن اشعار رهین و ماخوذ نسگالند -
یارب این بوئے هستی ناشنیده و از نیستی به پیدائی نارسیده یعنی نقش بضمیر آمدهٔ نقاش که باسد الله خان موسوم و بمیرزا
نوشه معروف و بغالب متخلص است - چنان که اکبرآبادی مولد و دهلوی مسکن است فرجام کار نجفی مدفن نیز باد +

تمام شده بست و چهارم شهر ذیقعده ۱۲۴۸ هجری

غالب

# تشریحات

غالب نے جو اشعار ابتدائے شعر گوئی سے پچیس برس کی عمر تک لکھے - انہیں ہم نے دو حصوں میں تقسیم کر دیا ہے

(ا) رنگِ بیدل کے ضمن میں اُن غزلوں کے اشعار درج ہیں جنہیں مروّجہ دیوان مرتب کرتے وقت مصنّف نے بالکل نظر انداز کر دیا اور جو غالباً بالکل ابتدائی شعر گوئی کا نمونہ نہیں - اُن میں سے ہم نے ایسے اشعار کا انتخاب دیا ہے - جو شاعر کی ابتدائی طرزِ شاعری کو نمایاں کرتے ہیں اور ادبی نقطۂ نظر سے بھی بے مایہ نہیں +

(ب) بادۂ نیم رس کے تحت ان غزلیات اور قصائد کا انتخاب ہے جنہیں شاعر نے پچیس برس کی عمر سے پہلے لکھا تھا - اور جن کے اکثر اشعار منتخب دیوانِ ریختہ میں موجود ہیں +

۲ - ان صفحات میں جب کسی شعر کے مقابل "م" درج ہو تو اس سے یہ سمجھنا چاہئے - کہ اگرچہ ردیف اور قافیے کی وحدت کی وجہ سے یہ شعر باقی اشعار کے ساتھ درج ہے - لیکن یہ اس دور کا نہیں بلکہ شاعر نے بعد میں اضافہ کیا ہے +

۳ - دوسرے دور کے جن اشعار کے بالمقابل "م" لکھا ہے - وہ قلمی نسخہ مملوکہ حافظ محمود خان شیرانی میں نہیں ہیں اور غالباً ۱۸۲۷ء کے بعد لکھے گئے +

۴ - جہاں کسی شعر کے بالمقابل "ق" درج ہو وہاں اس شعر کو اس سے پہلے دور کا شعر سمجھنا چاہیئے +

۵ - جہاں ایک غزل کے چند اشعار ایک لکیر کے بعد درج ہیں وہ اس دور کے نہیں بلکہ شاعر نے بعد میں اضافہ کئے ہیں - عموماً ایسے اشعار دورِ اوّل کے دوسرے حصے میں ملیں گے - جنہیں شاعر نے دیوان مرتب کرتے وقت (یعنی دوسرے دور میں) اضافہ کیا +

# رنگِ بیدل

## غزلیات

بشغلِ انتظارِ مہوشاں در خلوتِ شبہا — سرِ تارِ نظر ہے رشتۂ تسبیحِ کوکب ہا
کرے گر فکرِ تعمیرِ خرابی ہائے دل گردوں — نہ نکلے خشت مثلِ استخواں بیرونِ قالب ہا
عیادت ہائے طعن آلودِ یاراں زہرِ قاتل ہے — رفوئے زخم کرتی ہے بنوکِ نیشِ عقرب ہا
کرے ہے حسنِ خوباں پردے میں مشاطگی اپنی — کہ ہے تہ بندیٔ خطِ سبزہ خط در تہِ لب ہا
فنا کو عشق ہے بےمقصداں حیرت پرستاراں — نہیں رفتارِ عمرِ تیز رو پابندِ مطلب ہا

اسد کو بت پرستی سے غرض دردآشنائی ہے
نہاں ہیں نالۂ ناقوس میں در پردہ "یارب ہا!"

وحشی بن صیاد نے ہم رمخوردوں کو کیا رام کیا — رشتۂ چاکِ جیب دریدہ صرفِ قماشِ دام کیا
مُہر بجائے نامہ لگائی بر لبِ پیکِ نامہ رساں — قاتلِ تمکیں سنج نے یوں خاموشی کا پیغام کیا

شامِ فراقِ یار میں جوشِ خیرہ سری سے ہم نے اسد
ماہ کو در تسبیح کواکب جائے نشینِ امام کیا

گرفتاری میں فرمانِ خطِ تقدیر ہے پیدا — کہ طوقِ قمری از ہر حلقۂ زنجیر ہے پیدا
زمیں کو صفحۂ گلشن بنایا خوں چکانی نے — چمن بالیدنی ہا از رمِ نخچیر ہے پیدا
نہیں ہے کف لبِ نازک پہ فرطِ نشۂ مے سے — لطافت ہائے جوشِ حسن کا سرشیر ہے پیدا
عروجِ نا امیدی چشمِ زخمِ چرخ کیا جانے — بہارِ بے خزاں از آہِ بے تاثیر ہے پیدا

اسدؔ جس شوق سے ذرّے تپش فرسا ہوں روزن میں
جراحت ہائے دل سے جوہرِ شمشیر ہے پیدا

بہ مُہرِ نامہ جو بوسہ گلِ پیام رہا
ہمارا کام ہُوا اور تمہارا نام رہا

ہُوا نہ مجھ سے بجز دردِ حاصلِ صیّاد
بسانِ اشک گرفتارِ چشمِ دام رہا

دل و جگر تفِ فرقت سے جلکے خاک ہوئے
ولے ہنوز خیالِ وصالِ خام رہا

شکستِ رنگ کی لائی سحر شبِ سنبل
پہ زلفِ یار کا افسانہ ناتمام رہا

دہانِ تنگ مجھے کس کا یاد آیا تھا
کہ شب خیال میں بوسوں کا اژدہام رہا

نہ پوچھ حال شب و روز ہجر کا غالبؔ
خیالِ زلف و رُخِ دوست صبح و شام رہا

ہے بہاراں میں خزاں پرور خیالِ عندلیب
رنگِ گل آتش کدہ ہے زیرِ بالِ عندلیب

عمر میری ہو گئی صرفِ بہارِ حسنِ یار
گردشِ رنگِ چمن ہے ماہ و سالِ عندلیب

منع مت کر حسن کی ہمکو پرستش سے کہ ہے
بادۂ نظارۂ گلشن حلالِ عندلیب

ہے مگر موقوف بر وقتِ دگر کارِ اسدؔ
اے شبِ پروانہ و روز وصالِ عندلیب

ناخنِ دخلِ عزیزاں یک قلم ہے نقب زن
پاسبانیٔ طلسمِ گنجِ تنہائی عبث

محملِ پیمانۂ فرصت ہے بردوشِ حباب
دعوئے دریاکشی و نشہ پیمائی عبث

اے اسدؔ بیجا ہے نازِ سجدۂ عرضِ نیاز
عالمِ تسلیم میں یہ دعوئے آرائی عبث

قیس بھاگا شہر سے شرمندہ ہو کر سوئے دشت

م

بن گیا تقلید سے میری یہ سودائی عبث :

قطعِ سفرِ ہستی و آرامِ فنا ہیچ
رفتار نہیں بیشتر از لغزشِ پا ہیچ

حیرت ہمہ اسرار پہ مجبورِ خموشی
ہستی نہیں جز بستنِ پیمانِ وفا ہیچ

تمثالِ گداز آئینہ ہے عبرتِ بینش
نظارہ تحیّر۔ چمنستانِ بقا ہیچ

گلزارِ دمیدن، شررستانِ رمیدن
فرصت تپش و حوصلۂ نشو و نما ہیچ

آہنگِ عدم نالہ بہ کہسار گرو ہے
ہستی میں نہیں شوخیِ ایجادِ صدا ہیچ

کس بات پہ مغرور ہے اے عجزِ تمنّا
سامانِ دعا وحشت و تاثیرِ دعا ہیچ

آہنگِ اسدؔ میں نہیں جز نغمۂ بیدل
عالم ہمہ افسانۂ ما دارد و ما ہیچ

تو پست فطرت اور خیالِ بسا بلند
اے طفلِ خود معاملہ قد سے عصا بلند

ویرانی جز آمد و رفتِ نفس نہیں
ہے کوچہ ہائے نے میں غبارِ صدا بلند

رکھتا ہے انتظارِ تماشائے حسنِ دوست
مژگانِ باز ماندہ سے دستِ دعا بلند

موقوف کیجیے یہ تکلف نگاریاں
ہوتا ہے ورنہ شعلۂ رنگِ حنا بلند

ہے دلبری کمینگرِ ایجادِ یک نگاہ
کارِ بہانہ جوئیِ چشمِ حیا بلند

بالیدگی نیازِ قدِ جاں فزا اسدؔ
در ہر نفس بقدرِ نفس ہے قبا بلند

حسرتِ دستگہ و پائے تحمّل تاچند | رگِ گردن خطِ پیمانۂ بے مُل تاچند
کوکبِ بخت بجز روزنِ پُر دود نہیں | عینکِ چشمِ جنوں حلقۂ کاکل تاچند
چشم بے خونِ دل و دل تہی از جوشِ نگاہ | بزباں عرضِ فسونِ ہوسِ گل تاچند
بزم داغِ طرب و باغ کشادِ پرِ گُل | شمع و گل تا کے و پروانہ و بلبل تاچند
نالہ دامِ ہوس و دردِ اسیری معلوم | شرح بر خود غلطیہائے تحمّل تاچند
سادگی ہے عدمِ قدرتِ ایجادِ غنا | ناکسی! آئینۂ نازِ توکّل تاچند

اسدِ خستہ گرفتارِ دو عالم اوہام
مشکل آساں کن یک خلق! تغافل تاچند

بہ کامِ دل کریں کس طرح گمرہاں فریاد | ہوئی ہے لغزشِ پا لکنتِ زباں فریاد
کمالِ بندگیٔ گل ہے رہنِ آزادی | ز دستِ مشتِ پرو خارِ آشیاں فریاد
نوازشِ نفسِ آشنا کہاں، ورنہ | برنگِ نَے ہے نہاں در ہر استخواں فریاد
تغافل آئینہ دارِ خموشیٔ دل ہے | ہوئی ہے خو بہ تقریبِ امتحاں فریاد
ہلاکِ بیخبری نغمۂ وجود و عدم | جہان و اہلِ جہاں سے جہاں جہاں فریاد
جوابِ سنگدلیہائے دشمناں، ہمّت | ز دستِ شیشۂ دلہائے دوستاں فریاد

ہزار آفت و یک جانِ بے نوائے اسد
خدا کے واسطے اے شاہ بیکساں فریاد

بینش بسعیِ ضبطِ جنوں نو بہار تر | دل در گدازِ نالہ بہ گاہ آبیار تر

قاتل بعزمِ ناز و دل از زخم در گداز — شمشیر آبدار و نگاہ آبدار تر

ہے کسوتِ عروجِ تغافل کمالِ حسن — چشمِ سیہ بمرگِ نگہ سوگوار تر

اے چرخ خاک بر سرِ تعمیرِ کائنات — لیکن بنائے عہدِ وفا استوار تر

آئینہ داغِ حیرت و حیرت شکنجِ یاس
سیماب بیقرار و اسدؔ بیقرار تر

گو بیابانِ تمنا و کجا جولانِ عجز — آبلے پا کے ہیں یاں رفتار کو دندانِ عجز

ہو قبولِ کم نگاہی تحفۂ اہلِ نیاز — اے دل وائے جانِ ناز اے دین و اے ایمانِ عجز

بوسۂ پا انتخابِ بد گمانیہائے حسن — یاں ہجومِ عجز سے تا سجدہ ہے جولانِ عجز

حسن کو غنچوں سے ہے پوشیدہ چشمی ہائے ناز — عشق نے واکی ہے ہر یک خار سے مژگانِ عجز

وہ جہاں مسند نشینِ بارگاہِ ناز ہو! — قامتِ خوباں ہے محرابِ نیازستانِ عجز

بسکہ بے پایاں ہے صحرائے محبت اے اسدؔ
گردبادِ اس راہ کا ہے عقدۂ پیمانِ عجز

نہ بندھا تھا عدم میں نقشِ دلِ مور ہنوز — تب سے ہے یاں دہنِ یار کا مذکور ہنوز

صد تجلی کدہ ہے صرفِ جبینِ غربت — پیرہن میں ہے غبارِ شررِ طور ہنوز

پا پُر از آبلہ، راہِ طلبِ مے میں ہوا — ہاتھ آیا نہیں یک دانۂ انگور ہنوز

گُل کھلے، غنچے چٹکنے لگے، اور صبح ہوئی — سرخوشِ خواب ہے وہ نرگسِ مخمور ہنوز

اے اسدؔ، تیرگئ بختِ سیہ ظاہر ہے

## نظر آتی نہیں صبح شبِ دیجور ہنوز

حاصلِ وابستگی ہے عمر کوتاہ اور بس
وقفِ عرضِ عقدہ ہائے متصل تارِ نفس

تیز تر ہوتا ہے خشمِ تند رویاں عجز سے
ہے رگِ سنگِ فسانِ تیغ شعلہ خار و خس

سختیٔ راہِ محبت منع و خیلِ غیر ہے
پیچ و تابِ جادہ ہے یاں جوہرِ تیغِ عسس

اے اسدؔ ہم خود اسیرِ رنگ و بوئے باغ ہیں
ظاہرا صیادِ ناداں ہے گرفتارِ ہوس

دشتِ الفت میں ہے خاکِ کشتگاں محبوس و بس
پیچ و تابِ جادہ ہے خطِ کفِ افسوس و بس

ہے تصور میں نہاں سرمایۂ صد گلستاں
کاسۂ زانو ہے مجھ کو بیضۂ طاؤس و بس

کفر ہے غیر از وفورِ شوق، رہبر خواستن
راہِ صحرائے حرم میں ہے جرس ناقوس و بس

یک جہاں گل تختۂ مشقِ شگفتن ہے اسدؔ
غنچۂ خاطر رہا افسردگی مانوس و بس

عشاق اشکِ چشم سے دھوویں ہزار داغ
دیتا ہے اور جوں گل و شبنم بہارِ داغ

جوں اعتمادِ نامہ و خط کا ہو مہر سے
یوں عاشقوں میں ہے سببِ اعتبار داغ

ہوتے ہیں نسبت جلوۂ خور سے ستارگاں
دیکھ اس کو دل سے مٹ گئے بے اختیار داغ

وقتِ خیالِ جلوۂ حسنِ بتاں اسدؔ
دکھلائے ہے مجھے دو جہاں لالہ زار داغ

بلبلوں کو دور سے کرتا ہے منعِ بارِ باغ
ہے زبانِ پاسباں خارِ سرِ دیوارِ باغ

کون آیا جو چمن بیتابِ استقبال ہے
جنبشِ موجِ صبا ہے شوخیٔ رفتارِ باغ

کون گل سے ضعف و خاموشیٔ بلبل کہہ سکے
نے زبانِ غنچہ گویا نے زبانِ خارِ باغ

جوشِ گل کرتا ہے استقبالِ تحریرِ اسدؔ
زیرِ مشقِ شعر ہے نقش از پئے احضارِ باغ

عیسیٔ مہرباں ہے شفا ریز یک طرف
درد آفریں ہے طبعِ الم خیز یک طرف

سنجیدگی ہے ایک طرف رنجِ کوہکن
خوابِ گرانِ خسرو پرویز یک طرف

خرمن بباد دادۂ دعوے ہیں، ہو سو ہو
ہم اک طرف ہیں برقِ شرر بیز یک طرف

ہر مو بدن پہ شہپرِ پرواز ہے مجھے!
بیتابیٔ دلِ تپش انگیز یک طرف

یک جانب اے اسدؔ شبِ فرقت کا بیم ہے
دامِ ہوس ہے زلفِ دلآویز یک طرف

بدر ہے آئینۂ طاقِ ہلال
غافلاں! نقصاں سے پیدا ہے کمال

بسکہ ہے اصل و مید نہا غبار
ہے نہالِ شکوۂ ریحاں سفال

نور سے تیرے ہے اس کی روشنی
ورنہ ہے خورشید یکدستِ سوال

ہو جو بلبل پیرو فکرِ اسدؔ
غنچۂ منقارِ گل ہو زیرِ بال

از انجا کہ حسرت کشِ یار ہیں ہم
رقیبِ تمنائے دیدار ہیں ہم

رسیدن گلِ باغ وا ماندگی ہے
عبث محفل آرائے رفتار ہیں ہم

نفس ہو نہ معزولِ شعلہ دُرُودن
کہ ضبطِ تپش سے شرر کار ہیں ہم

تغافل کمینگاہِ وحشت شناسی
نگہبان دلہائے اغیار ہیں ہم

تماشائے گلشن تمنائے چیدن
بہار آفرینا! گنہگار ہیں ہم

نہ ذوقِ گریباں نہ پروائے داماں
نگاہ آشنائے گل و خار ہیں ہم

اسدؔ! شکوہ کفر و دعا ناسپاسی
ہجومِ تمنّا سے لاچار ہیں ہم

ڈرتا ہوں کوچہ گردیٔ بازارِ عشق سے
ہیں خارِ راہ، جوہرِ تیغِ عسس تمام

اے بالِ اضطراب کہاں تک فسردگی
یک پر زدن تپش میں ہے کارِ قفس تمام

گذرا جو آشیاں کا تصوّر بوقتِ بند
مژگانِ چشم دام ہوئے خار و خس تمام

کرنے نہ پائے ضعف سے شورِ جنوں اسدؔ
اب کی بہار کا یونہی گذرا برس تمام

سودائے عشق سے دمِ سردِ کشیدہ ہوں
شامِ خیالِ زلف سے صبح دمیدہ ہوں

کی متصل ستارہ شماری میں عمر صرف
تسبیحِ اشکہائے ز مژگاں چکیدہ ہوں

ہوں گرمیٔ نشاطِ تصوّر سے نغمہ سنج
میں عندلیبِ گلشنِ نا آفریدہ ہوں

دیتا ہوں کشتگاں کو سخن سے سرِ تپش
مضرابِ تار ہائے گلوئے بریدہ ہوں

جوں بوئے گل ہوں گرچہ گرانبارِ مشتِ زر
لیکن اسدؔ بوقتِ گزشتن جریدہ ہوں

خوں در جگر نہفتہ بہ زردی رسیدہ ہوں — خود آشیانِ طائرِ رنگِ پریدہ ہوں

میں چشمِ واکشادہ و گلشن نظر فریب — لیکن عبث کہ شبنمِ خورشید دیدہ ہوں

تسلیم سے یہ نالۂ موزوں ہوا حصول — اے بے خبر! میں نغمۂ چنگِ خمیدہ ہوں

پیدا نہیں ہے اصلِ تگ و تازِ جستجو — مانندِ موجِ آب زبانِ بریدہ ہوں

سر پر مرے وبالِ ہزار آرزو رہا — یارب میں کس غریب کا بختِ رمیدہ ہوں

میرا نیاز و عجز ہے مفتِ بتاں اسدؔ
یعنی کہ بندۂ بہ درم ناخریدہ ہوں

فتادگی میں قدم استوار رکھتے ہیں — برنگِ جادہ سر کوئے یار رکھتے ہیں

طلسمِ مستیٔ دل آں سوئے ہجومِ سرشک — ہم ایک میکدہ دریا کے پار رکھتے ہیں

ہوا ہے گریۂ بیباک ضبط سے تسبیح — ہزار دل پہ ہم اک اختیار رکھتے ہیں

جنونِ فرقتِ یارانِ رفتہ ہے غالبؔ
بسانِ دشت دلِ پُر غبار رکھتے ہیں

ضبط سے مطلب بجز وارستگی دیگر نہیں — دامنِ تمثال آبِ آئینہ سے تر نہیں

ہے وطن سے باہر اہلِ دل کی قدر و منزلت — عزلت آبادِ صدف میں قیمتِ گوہر نہیں

باعثِ ایذا ہے برہم خوردنِ بزمِ سرور — لخت لختِ شیشۂ بشکستہ جز نشتر نہیں

ہے فلک بالانشینِ فیضِ خم گردیدنی ۲ — عاجزی سے ظاہرا رتبہ کوئی برتر نہیں

کب تلک پھیرے اسدؔ لبہائے تفتہ پر زباں

طاقتِ لب تشنگی اے ساقیٔ کوثر نہیں

خلق ہے صفحۂ عبرت سے سبق ناخواندہ
ورنہ ہے چرخ و زمیں یک ورقِ گردانده

میکدے میں ز دل افسردگی بادہ کشاں
موج مے مثلِ خطِ جام ہے ہر جا ماندہ

خواہشِ دل ہے زباں کو سببِ گفتِ بیاں
ہے سخن گرد ز دامانِ ضمیر افشاندہ

کوئی آگاہ نہیں باطنِ ہم دیگر سے
ہے ہر اک فردِ جہاں میں ورقِ ناخواندہ

حیف بیجا صلیٔ اہلِ ریا پر غالبؔ
یعنی ہیں ماندہ ز آنسو و ازیں سو راندہ

شکوہ و شکر کو ثمر بیم و امید کا سمجھ
خانۂ آگہی خراب، دل نہ سمجھ بلا سمجھ

وحشتِ دردِ بیکسی بے اثر اس قدر نہیں
رشتۂ عمرِ خضر کو نالۂ نارسا سمجھ

گاہ بہ خلد امید وار گہ بہ جحیم بیمناک
گرچہ خدا کی یاد ہے کلفتِ ماسوا سمجھ

اے بہ سرابِ حسنِ خلق تشنۂ سعیٔ امتحاں
شوق کو منفعل نہ کر ناز کو التجا سمجھ

ہے خطِ عجز ماد تو، اوّل درسِ آرزو
ہے یہ سیاقِ گفتگو کچھ نہ سمجھ فنا سمجھ

نغمہ ہے محوِ ساز رہ، نشہ ہے بے نیاز رہ
رندِ تمام ناز رہ، خلق کو پارسا سمجھ

نے سرو برگِ آرزو، نے رہ و رسمِ گفتگو
اے دل و جانِ خلق تو ہم کو بھی آشنا سمجھ

لغزشِ پا کو ہے بلد، نغمۂ یا علی مدد
ٹوٹے گر آئینہ اسدؔ سبحہ کو خوں بہا سمجھ

بسکہ چشم از انتظارِ خوش خطاں بے نور ہے
یک قلم شاخِ گلِ نرگس عصائے کور ہے

ہے عجب مردوں کو غفلت ہائے اہلِ دہر پر | سبزہ جوں انگشتِ حیرت دردہانِ گور ہے
حسرت آبادِ جہاں میں ہے الم غم آفریں | نوحہ گویا، خار زادِ نالۂ رنجور ہے
کیا کروں غمہائے پنہاں لے گئے صبر و قرار | دزد گر ہو خانگی تو پاسباں مجبور ہے

ہے وہاں تکلیفِ عرضِ بے دماغی اے اسدؔ
یاں صریرِ خامہ مجھ کو نالۂ رنجور ہے

بہ سر نوشت میں میری ہے اشک افشانی | کہ موجِ آب ہے ہر ایک چین پیشانی
لبِ نگار میں آئینہ دیکھ آبِ حیات | بہ گمرہی سکندر ہے محوِ حیرانی
کہوں وہ مصرعِ برجستہ وصفِ قامت میں | کہ سرو ہو نہ سکے اس کا مصرعِ ثانی

اسدؔ نے کثرتِ دلہائے خلق سے جانا
کہ زلفِ یار ہے مجموعۂ پریشانی

ہُوا جب حسن کم، خط بر عذارِ سادہ آتا ہے | کہ بعد از صاف مے ساغر میں دُرد بادہ آتا ہے
محیطِ دہر میں بالیدن از ہستی گزشتن ہے | کہ یاں ہر اک حباب آسا شکست آمادہ آتا ہے
دیارِ عشق میں جاتا ہے جو سوداگری ساماں | متاعِ زندگانی ہا بہ غارت دادہ آتا ہے

اسدؔ وارستگاں با وصفِ ساماں بے تعلق ہیں
صنوبر گلستاں میں با دلِ آزادہ آتا ہے

خبر نگہ کو نگہ چشم کو عدو جانے | وہ جلوہ کر کہ نہ میں جانوں اور نہ تو جانے
نفس بہ نالہ رقیب و نگہ بہ اشک عدو | زیادہ اُس سے گرفتار ہوں کہ تو جانے

جنونِ فسردۂ تمکیں ہے، کاش، عہدِ وفا　　گدازِ حوصلہ کو پاسِ آبرو جانے
زباں سے عرضِ تمنائے خامُشی معلوم　　مگر، وہ خانہ بر اندازِ گفتگو جانے
مسیح کشتۂ الفت ببر علی خاں ہے
کہ جو اسدؔ، تپشِ نبضِ آرزو جانے

صبح سے معلوم آثارِ ظہورِ شام ہے　　غافلاں! آغازِ کار آئینۂ انجام ہے
بسکہ تیرے جلوۂ دیدار کا ہے اشتیاق　　ہر بُتِ خورشید طلعت آفتابِ بام ہے
کیا کمالِ عشق نقص آبادِ گیتی میں ملے　　پختگی ہائے تصوّر یاں خیالِ خام ہے
ہو جہاں وہ ساقیِ خورشید رُو مجلس فروز
واں اسدؔ! تارِ شعاعِ مہر خطِّ جام ہے

اے خوشا وقتے! کہ ساقی یک خُمستاں وا کرے
تارِ پودِ فرشِ محفل پنبۂ مینا کرے
یک درے بر روئے رحمت بستہ دورِ شش جہت
نا امیدی ہے خیالِ خانہ ویراں کیا کرے
ناتوانی سے نہیں سرورِ گریبانی اسدؔ
ہوں سراپا یک قلم تسلیم جو مولا کرے
توڑ بیٹھے جب کہ ہم جام و سبو پھر ہم کو کیا
م　آسماں سے بادۂ گلفام گو برسا کرے

